سوال: جو شخص کہے کہ لاکھ داڑھی بڑھاؤ مساجد بناؤ کچھ ثواب نہیں جب تک ہندوؤں کے ساتھ میل جول کر کے ساتھ ہو کر ملک کی بہبود میں کوشش نہ کرو اور دیس بھگت نہ بنو اس کیلئے کیا حکم ہے؟

جواب: مشرکین ہندوؤں سے میل جول حرام ہے۔

وَلَا تَرْكَنُوْٓا اِلَى الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا فَتَمَسَّكُمُ النَّارُ

(ھود:113)

اور حرام کو اسلام بتانا کفر ہے۔

(رد التفصیل فی الحجۃ الموتمنہ) فتاویٰ رضویہ ج10 آخر ص299)

سوال: جو شخص داڑھی چھوڑنے اور نیچی رکھنے کی تحقیر کرے اور جو ایسا کرتے ہوں ان سے ہنسی مذاق کے ساتھ پیش آئے انہیں تشبیہات و تمثیلات شنیعہ سے یاد کرے اس کیلئے کیا حکم ہے؟

جواب: اگر داڑھی چھوڑنے یا نیچی رکھنے کی تحقیر کرے اور ان لوگوں کے ساتھ جو اس طرح کرتے ہیں استہزاء اور انہیں تشبیہات و تمثیلات شنیعہ اور قبیحہ سے یاد کرے وہ قطعاً کافر ہے۔ سنن متواترہ سے ہے اور اس کی سنیت قطعی الثبوت ایسی سنت کی توہین و تحقیر اور اس کے متبعین پر استہزاء بالاجماع کفر ہے۔

کما ھو مصرح فی کتب الفقھیۃ والکلامیۃ۔

سوال: ایک بے نمازی شرابی داڑھی منڈانیوالا لوگوں کے ساتھ بیٹھ کر بے وضو مولود شریف پڑھتا ہے اگر کوئی مسئلہ بتائے یا تنبیہ کرے تو استہزاء اور مزاح کرے بلکہ اپنے معتقدین سے کہے کہ داڑھی منڈانیوالے رکھانے والوں سے بہتر ہیں کیونکہ جس طرح ان کے رخسار صاف ہوتے ہیں ایسے ہی ان کے دل بھی مثل آئینہ کے صاف و شفاف ہیں۔ تو اس طرح کے قائل پر کیا حکم ہے؟

جواب: حضور پرنور سید عالم ﷺ کا ذکر شریف پڑھنا باوضو مستحب ہے اور بے وضو بھی جائز ہے۔

اگر نیت معاذ اللہ استخفاف کی نہ ہو۔ کیونکہ حدیث شریف میں ہے۔

کان النبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم یذکر اللہ علی کل احیانہ رواہ الائمۃ احمد ومسلم والاربعۃ الا النسائی عن ام المومنین الصدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا رواہ البخاری تعلیقا

اور اگر معاذ اللہ استخفاف و تحقیر کی نیت ہو تو صریح کفر ہے اسی طرح مسائل شرعیہ کے ساتھ استہزاء صراحۃً کفر ہے۔

قال اللہ تعالیٰ۔

أَبِاللّٰهِ وَاٰيٰتِهٖ وَرَسُوْلِهٖ كُنْتُمْ تَسْتَهْزِءُوْنَ ﴿۶۵﴾ لَا تَعْتَذِرُوْا قَدْ كَفَرْتُمْ بَعْدَ اِيْمَانِكُمْ ط (التوبہ: 66-65)

یونہی وہ کلمہ ملعونہ (کہ داڑھی منڈانے والے رکھانے والوں سے بہتر ہیں) صاف صراحت کے ساتھ سنت متواترہ کی توہین اور کلمہ کفر ہے۔

(فتاویٰ رضویہ جلد 10 نصف اول ص 218)

لك٥ الحمد للہ فی الاولیٰ والاخرۃ والصلوٰۃ علی سید الانبیاء والمرسلین وعلی الہ وصحبہ اجمعین



